نامعلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ فروری ۲۰۱۹ء

قیمت:- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

عبادات ماہ رجب المرجب

بدیع الاسماء

لوح تحفظ

علم الاعداد

تسدیس زہرہ و مشتری

# برنی
# روزانہ کواکبی گائیڈ
# 2019

ہر روز کے نظرات معہ ان کے اثرات، مدت اثرات کواکب
ہر سعد و نحس نظر کا دورانیہ، کاروبار، فنانس، قانونی نکات، قمری دنوں کی مخصوص
سرگرمیاں، قمری عدم الحساب، ہر روز اپنے پروگرام ترتیب دیں

اس تقویمی گائیڈ کی انفرادی خصوصیت یہ ہے کہ ڈائری کی طرح ہر صفحہ پر ۵ دن دیئے گئے ہیں تاکہ اس میں ہر خاص و عام بات لکھی جا سکے، پہلے سے اپنے پروگرام ترتیب دیں، کس دن کون سی خریداری کرنی ہو، شادی کب کریں، ملازمت کی درخواست کس دن یا نظر میں دینی ہے۔ پراپرٹی یا مکان کب خریدا یا بیچا جائے۔ لین دین، گفت و شنید، تحریری کام، پیشہ وارانہ کاروبار اور دیگر معاملات کب طے کئے جانے چاہئے، سفر کا دن کون سا بہتر ہے۔ ہر تاریخ میں اس دن کے نظرات، قمری دور، برج میں قمر کا داخلہ معہ وقت، برج میں کواکب کا داخلہ معہ وقت، ہجری و عیسوی تاریخیں، رجعت و استقامت، قمری خلل السیار شامل ہیں۔

قیمت کتاب:- ۲۰۰/- + ڈاک خرچ + منی آڈر فیس = ۷۵+۵۰ = ۳۲۵/- روپے کی وی پی ہوگی

E-mail: ruhanidunya@hotmail.com
Phone: 021-34949944

**اوراق پبلشرز پی آئی بی کالونی کراچی نمبر ۷۴۸۰۰**

۳۶۵ دنوں کے
ہر دن کے اثرات،
عملیات کے اہم
مواقعوں سے
فائدہ اٹھائیں

اپنے قریبی بک اسٹور سے حاصل کریں

آپنا آڈر آج ہی ارسال کریں

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماھنامہ

# روحانی دنیا

منیجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

## بدل اشتراک

فی پرچہ:- / ۶۵ روپے سالانہ چندہ:- / ۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:- /۹۵۰ روپے

میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:- / ۱۴۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل

ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت: -/۳۲۰۰ روپے

افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ) : -/۴۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۶

شمارہ نمبر ۱۰

ماہ ماہ فروری ۲۰۱۹ء

## اس شمارے میں



فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر: 021-34949944
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

منیجر سرکولیشن سہیل احمد

کمپوزنگ اصغر نظامی

خط وکتابت و ترسیل زر کا پتہ: منیجر رسالہ روحانی دنیا ابراہیم مارکیٹ پیر الٰہی بخش کالونی کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیار دیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزد بریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیموں | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گٹھیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا
ماہ فروری ۲۰۱۹ء

# اسرار الهی

امیر المومنین صحیح فہم وذوق سلیم کے مالک اپنے احوال وکوائف میں حق پر متحد وایک ہوتے ہیں اور عدل وانصاف اور احسان وللّٰہیت وخدا ترسی کی فراخ وکشادہ سرزمین میں باہم جیتے ہیں- چنانچہ ان کا چھوٹا بڑا حاکم ومحکوم آزاد غلام دین کے معاملہ میں سب یکساں ہوتے ہیں- ان میں ایک کا ایک مخصوص مقام ومرتبہ ہوتا ہے- باہم اختلاف وانشقاق کی آگ نہیں بھڑکتی اور نہ ان پر بداخلاقی ورشوت کی سلطانی وفرمانروائی ہوتی ہے- ان کے فیصلے اللہ کی نازل کردہ آسمانی احکام کے مطابق ہوتے ہیں اور ہمیشہ اللہ کی طرف سے امن وامان میں ہوتے ہیں اور اگر وہ فیصلوں میں حیلہ وسازش شروع کردیں اور ظاہر میں حق کا ایک رخ پیش کر کے دروں خانہ باطل کو پوشیدہ رکھیں ان کے بارے میں انصاف پرور حکم سنا دیتا ہے-

(ومن لم يحكم بما انزل الله فاوليك هم الفاسقون جواللہ کے نازل کردہ احکام کے مطابق فیصلہ نہیں کرتے دراصل وہی فاسق ہیں- سورہ مائدہ ۴۷) جب وہ باطل کا مظاہرہ کرتے ہیں اور اس کیلئے اپنی حکومت کی شان وشوکت اور قوت وغلبہ کے بل پر شریعت کی راہ ہموار کریں تو اللہ کا فیصلہ ہوتا ہے- (ومن لم يحكم بما انزلَ الله فاولئك هم الظالمون اور جولوگ اللہ کے نازل کردہ احکام کے مطابق فیصلہ نہیں کرتے دراصل وہی ظالم ہیں- سورہ مائدہ ۴۵) پھر جب باطل کا مظاہرہ کر کے اس کے جواز کے لئے اپنی من گھڑت رائے سے حکمت شریعت کو حقیر سمجھ کر اپنی سلطنت کی طاقت پر بھروسہ کر کے کوئی راہ تلاش کرتے ہیں اور اس کے مطابق فیصلہ کرتے تو زبردست انتقام لینے والا اللہ ان کو مخاطب کر کے کہتا ہے- (ومن لم يعكم بما انزل الله فاولئك هم الكافرون اور جولوگ خدائی احکام کے مطابق فیصلے نہیں کرتے درحقیقت وہی کافر ہیں- سورہ مائدہ ۴۴)

امیر المومنین عمل کے محل خیال کے ہاتھوں تعمیر نہیں ہو پاتے اور نہ کسی ذی روح کی حفاظت بغیر ہمہ گیر قانون کے ممکن ہے- جو دونوں کو باہم یکجا کرے اور جوڑے اور نزاع واختلاف کو مٹائے اور وہ بخدا صرف انصاف پر مبنی شریعت اور نبی کریم ﷺ کی پاک سنت ہے اور یہی اللہ کا حکم ہے جس نے طبیعتوں کو ڈالا اور اسے معلوم ہے جو انہیں سازگار ہے اور اسی کے ذریعہ ایک کمزور اپنے طاقتور مدمقابل سے اپنا حق حاصل کرنے پر سکون وراحت محسوس کرتا ہے اور امیر المومنین آپ کو تو معلوم ہی ہے کہ آپ کے چچازاد بھائی امام المسلمین وامیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہؓ نے اپنے چچازاد بھائی سید الخلائق نبی کریم ﷺ سے روایت کی ہے آپ نے فرمایا (لن تقدس امة لايوخذ للضعيف فيها حقه من الوى غير ممتنع رواه الطرانى بكلمة (لا) والبز ارازعن عائشہؓ وابن ماجہ) وہ قوم معزز وبابرکت نہیں ہو سکتی جس میں کمزور کو زبردست زورآور مقابل سے اس کا حق نہ دلایا جاتا ہو اور اللہ کی قسم معاملہ بھی ایسا ہے امیر المومنین آپ کو بزرگ وبرتر صحابی رسول حضرت عمر فاروق ؓ کی سیرت بھی خوب معلوم ہے کہ انہوں نے فارس، ایران، روم، مغرب چین اور ہند وبربر (افریقہ) کے دلوں پر ریشمی قالینوں اور نرم وگداز گدوں جام گوہر اعلیٰ نسل کے گھوڑوں فلک بوس عمارتوں اور سنہری محرابوں کے ذریعہ رعب ودبدبہ نہیں بٹھایا بلکہ بے محابہ انصاف سے مرعوب کیا اور ان کے دلیر اور قدرآور پرنخوت لوگوں کو بے پایاں حکمت سے زیر کیا اور معلوم ہو کہ وہ حکمت حکماء کے سردار دانشوروں کے سرتاج امام الانبیاء ﷺ کی شریعت ہے-

# لوح زحل

## استحکام و جمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب و آلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط بر خلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ بر مخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جا سکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جا سکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے آپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کر دیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب تختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

رحمتہ اللہ علیہ

# حضرت شیخ وجیہہ الدین

ایک بار آپ نے جنگ میں حصہ لیااور طرفین بہت خون خرابہ ہوا' یہ مقابلہ بھی مسلمانوں اور غیر مسلمانوں کے درمیان ہوا تھا شام کو مسلمانوں نے فتح حاصل کی اور غیر مسلم فرار ہو گئے' اس میں کافی آدمی مارے گئے تھے' رات کو آپ کی فوج کا سپہ سالار دوسرے فوجی افسروں کے ساتھ بیٹھا اور مقتولین کی تعداد کا ذکر چھڑا' کوئی کہتا تھا' دونوں طرف کے ہزار تو ضرور مارے گئے ہوں گے' دوسرے نے رائے دی نہیں ہزار تو نہیں لیکن سات ساڑھے سات سو سے کم نہیں مارے گئے ہوں گے' آپ نے فرمایا' نہ ہزار نہ سات سو' مجھ سے پوچھو تو میں کہوں گا کہ کل پانچ کم دوسو یا پانچ اوپر دوسو آدمی مارے گئے' سپہ سالار نے پوچھا' ایک طرف کے یا دونوں طرف کے' آپ نے جواب دیا دونوں طرف کے' سپہ سالار نے کہا' مجھے یقین نہیں آرہا' آپ نے ان سب کو وہیں چھوڑا اور خود زخمیوں اور مردوں میں پہنچ گئے لوگوں کو شبہ بھی نہیں گزرا کہ آپ کس مقصد سے جارہے ہیں' یہ بڑی طوفانی رات تھی' طوفانِ بادوباراں نے ہیبت طاری کر رکھی تھی' آپ میدانِ کارزار میں پہنچ گئے' آپ کو جس جگہ بھی شبہ ہوا وہیں جھک کر ٹٹول لیا' آپ نے ایک شخص کو ٹٹولا تو چیخ مار کر رویا بولا' حضرت میں زندہ ہوں مجھ زخمی کو یہاں سے نکال لے چلو' آپ نے جواب دیا' میرا نام وجیہہ الدین ہے میں یہاں سے واپس جا کے آدمی بھیجوں گا وہ تجھے اُٹھالے جائیں گے' آپ میدان کارزار کے بعد گاؤں میں چلے گئے' یہاں بھی زخمی اور مردے پڑے ہوئے تھے' اندھیرے میں آپ کا ہاتھ کسی بوڑھی عورت پر پڑا تو وہ خوف کے مارے رونے لگی' آپ نے پوچھا کیوں رو رہی ہے' عورت نے جواب دیا' میں جان بچائے بھاگ رہی تھی کہ رات ہوگئی اور اس جگہ چھپ گئی اب رات کے سناٹے اور بادوباراں کے طوفان میں کہیں جانے کی ہمت نہیں رہی آپ نے فرمایا' عورت میرا نام وجیہہ الدین ہے اور میں مسلمانوں کے لشکر سے آیا ہوں تو یہیں موجود رہ کچھ دیر بعد میرے ساتھی یہاں آئیں گے' وہ تجھ کو اپنے ساتھ لے جائیں گے۔

سپہ سالار نے حیرت سے پوچھا' آپ اتنی جلدی گن بھی آئے' جب کے وہاں میرے خیال میں جا کے اتنی جلدی واپس آجانا ہی ناممکن ہے اور پھر ان حالات میں کہ بادوباراں نے تہلکہ مچا رکھا ہے' آپ نے جواب دیا' تم لوگ چاہو تو جا کر گن لو' تمھارا جانا وہاں یوں بھی بہت ضروری ہے کہ وہاں دونوں زندوں کی جانیں بچ جائیں گی۔سردار نے مشورہ دیا کہ وہاں پہنچنا چاہیئے کیوں کہ دونوں زندوں کو بچانا ثواب کا کام ہے' سپہ سالار نے اسی وقت مشعلیں روشن کرادیں اور یہ لوگ بارش تھمتے روانہ ہو گئے' ان لوگوں نے مقتولوں کو ڈھونڈ کر شمار کیا تو ان کی تعداد دوسو پانچ سے چھ نہیں نکلی اور دونوں زندہ بھی انھیں مل گئے' ان دونوں نے تلاش کرنے والوں سے پوچھا' کیا آپ کے ساتھ وجھہ الدین بھی آئے ہیں' ایک سردار نے کہا' وجھیہ الدین فوج میں ہیں ان سے آپ کا کوئی کام' ان دونوں نے جواب دیا' نہیں ہم نے اس کا ذکر اس لئے کیا کہ وہ کچھ دیر پہلے یہاں آئے تھے' دونوں کی باتوں نے سبھی کو متعجب کر دیا' وجھیہ الدین جتنی جلدی واپس گئے تھے اس سے یہ باتیں اُن کی کرامت سے کم نہیں معلوم ہوتی تھیں' سپہ سالار نے کہا' وجھیہ الدین ولی ہیں وہ خود کچھ کہیں نہ کہیں لیکن ان کا وجود کرامت آمیز ہے' ہندوستان قدیم زمانے سے ہی کفر و جہالت کے اندھیروں میں گھرا بت پرستی کا سب سے بڑا گہوارہ چلا آرہا تھا' اسلام کی روشن کرنیں آہستہ آہستہ جہالت کے اندھیروں کو دور کر کے سرزمین ہند میں داخل ہو رہی تھیں' ایسے میں ایک درویش صفت بزرگ شیخ شمس الدین مفتی ہندوستان میں وارد ہوئے جو علومِ ظاہری اور باطنی میں یکتا تھے' مفتی شمس الدین جدوجہد اور فکر و تدبیر کا نمونہ تھے' علم وفضل اور تقویٰ میں کمال رکھتے تھے' طبیعت میں سادگی اور میٹھا پن اتنا کہ لوگ جلد ہی آپ کے گرویدہ ہو گئے اور روھتک میں پانچ وقت اذان دی جانے لگی۔

خالق حقیقی سے ملنے کا وقت نزدیک آیا تو پسماندگان کو حیرت انگیز نصیحت فرمائی جب میرا انتقال ہو تو تم لوگ دفن کرنے نہ چل پڑنا' بس میرے جنازے کو مسجد میں رکھ کر دور ہٹ جانا' کچھ دیر بعد آکر دیکھ لینا' اگر جنازہ موجود ہو تو جہاں جی چاہے دفنادینا' لیکن اگر نہ ملے تو رونا دھونا مت کرنا' بس اللہ کی مرضی سمجھ کر چپ ہو رہنا' کئی سال بعد انتقال ہوا تو پسماندگان نے وصیت کے مطابق عمل کیا اور جنازہ مسجد میں رکھ کر دور چلے گئے' کچھ سمے بیتا کر واپس لوٹے تو مسجد کا صحن خالی تھا' لہٰذا خاموشی سے گھروں کو لوٹ گئے' اس خاندان نے بہت عروج حاصل کیا' شاہی درباروں سے وابستہ رہے لیکن علم کا دامن نہ چھوڑا' ملازمتیں کیں لیکن تعلیمی مدرسوں کی صحبت سے بھی اُٹھنا گوارا نہ کیا اور بے انتہا عزت واحترام اور شہرت پائی' اسی نسل سے پھر ایک اور بزرگ ہستی کا ظہور ہوا جو شیخ وجھیہ الدین کے نام سے مشہور ہوئے' آپ کے والد کا نام معظم تھا جو شاہی دربار سے وابستہ تھے' چنانچہ آپ نے بھی شاہی ملازمت اختیار کی' رات اللہ کی یاد میں عبادت وریاضت میں گزرتی تو دن دنیاوی معاملات نبٹانے کے لئے۔

ایک دفعہ آپ اپنے شہر روھتک سے کہیں جا رہے تھے' دورانِ سفر آپ نے ایک جگہ دیکھا کہ

ایک بوڑھے شخص درخت کے سائے میں بیٹھا ہے' اس کو اس کے عقیدت مندوں نے چاروں طرف سے گھیر رکھا ہے' شیخ وجھیہ الدین بھی ان بزرگ کے پاس پہنچ گئے' وہ کچھ دیر انسانی ہجوم میں کھڑے اس دربار کا مشاہدہ کرتے رہے' یہ کھڑے سوچ رہے تھے کہ' اگر یہ بزرگ دنیادار ہیں تو ان پر کوئی خاص توجہ نہیں دیں گے اور اگر یہ ولی ہیں تو خصوصی مزاج پُرسی فرمائیں گے' انھیں ابھی مشکل دس پندرہ منٹ گزرے ہوں گے کہ اس بزرگ ولی نے لوگوں سے کہا' ولی را ولی می شناھد، شیخ وجھیہ الدین کو بلاؤ' اسے میرے پاس لاؤ' وہ ولیوں کا جداعلیٰ ہے' ان بزرگ کے مرید نے حاضرین سے بلند آواز دریافت فرمایا' صاحبان آپ میں وجھیہ الدین کس کا نام ہے' آپ آگے بڑھے اور جواب دیا' میرا' مرید نے کہا' آپ کو پیرومرشد یاد فرمارہے ہیں' آگے آیئے' شیخ وجھیہ الدین بزرگ کے رو برو جا کھڑے ہوئے' بزرگ نے اپنا سر اُٹھایا اور شیخ وجھیہ الدین سے پوچھا' کیوں جی یہ تم سے کس نے . کہا تھا کہ تم میرا امتحان لو' میں بھلا سیدھا آدمی' میں امتحان کس طرح دوں گا' اللہ کے لئے میرا اور امتحان نہ لینا' شیخ وجھیہ الدین کے دل پر ان باتوں کا گہرہ اثر ہو رہا تھا' آپ نے پوچھا' بابا میری رہنمائی فرمائیں' میں دنیا میں رہ کر بھی خود کو دنیا سے دُور دُور محسوس کرتا ہوں' ایسا کیوں ہے' بابا نے جواب دیا' بابا وجھیہ الدین' تو خود ولی ہے اور ساتھ ہی کئی ولیوں کا جداعلیٰ بھی' دنیا میں تیرا کیا دل لگے گا' بابا نے کہا' زندگی کو سادگی سے گزار دے' انسانوں میں امتیاز کرنا چھوڑ دے' اللہ کے سوا خوف نہ کھا' کم گوئی اور کم آمیزی اختیار کر' شیخ نے پوچھا' بس یا اور کچھ بھی' بزرگ نے کہا' یہی کافی ہے' شیخ وجھیہ الدین ان کے مرید ہوگئے اور انھوں نے جو نصیحتیں کی تھیں' ان پر زندگی بھر قائم رہے' اورنگ زیب عالمگیر کا اپنے بھائیوں سے جھگڑے کا آغاز ہو چکا تھا' داراشکوہ اور شجاع ایک طرف تھے' شہزادہ مراد اور اورنگزیب دوسری طرف' عالمگیر کی فوج میں شیخ وجھیہ الدین بھی تھے' شاہ شجاع بنگال کی طرف سے کوچ کرتا ہوا آیا اور اورنگ زیب نے اس کو راستے ہی میں روک لیا' شاہ شجاع کی فوج میں سرکش اور جنگ جو ہاتھیوں کی کثرت تھی' شجاع نے ہاتھیوں کو آگے بڑھایا اور ان کی مدد سے اورنگ زیب کی فوج پر حملہ کر دیا' شاہ شجاع نے اپنے ہاتھیوں کے پیچھے زرہ پوشوں کے دستے متعین کر رکھے تھے ہاتھیوں نے اورنگزیب کی فوج میں بھگدڑ مچادی' وہ بھاگنے لگے' اس جنگ میں عالمگیر پر اتنا بُرا وقت آیا کہ اس سے پہلے کبھی نہیں آیا' فوجیوں نے راہ فرار اختیار کی لیکن وفادار جان نثار باقی رہے' ان میں شیخ وجھیہ الدین بھی شامل تھے' اورنگزیب نے کہا' شیخ صاحب آپ جان بچانا چاہیں تو میری طرف سے آپ کو اجازت ہے' آپ جاسکتے ہیں' آپ نے جواب دیا' میدان جنگ سے بھاگنا مردوں کا کام نہیں ہے پھر کیوں کر بھاگ سکتا ہوں' آپ نے ساتھیوں سے کہا' ساتھیو! میں ان میں سے کسی ایک ہاتھی پر حملہ کرنا چاہتا ہوں' آپ اپنے ساتھیوں کو لے کر ہاتھیوں کی طرف بڑھے اور ان میں جو ہاتھی زیادہ سرکش تھا' اس کے سامنے پہنچ گئے ہاتھی نے اپنی سونڈ اٹھائی وہ آپ کو اپنی سونڈ کی گرفت میں لینا چاہتا تھا کہ آپ نے اس کی سونڈ پر تلوار کا بھرپور وار کیا' ہاتھی کی سونڈ کٹ کر دور جا گری ہاتھی چنگاڑتا ہوا واپس ہوا اور اپنی فوج کو روندنے لگا' اس بھگوڑے ہاتھی کے پیچھے دوسرے ہاتھی بھی بھاگنے لگے' اور چشم زدن میں شاہ شجاع کی فوج میں بھگدڑ مچ گئی اور اورنگزیب اس منظر کو اپنی آنکھوں سے دیکھ رہا تھا' ذرا سی دیر میں شاہ شجاع کو شکست ہو گئی اور بنگال واپس چلا گیا' اورنگزیب آپ کے پاس گیا اور کہا' شیخ صاحب آپ نے جو اس وقت کارنامہ دیا ہے میں اسے زندگی بھر یاد رکھوں گا' آپ نے جواب دیا میں مشیتِ ایزدی سے کس طرح انحراف کرتا' اللہ کی مرضی یہی تھی کہ میں آپ کا ساتھ دوں' اورنگزیب نے کہا' حضرت والا' میں چاہتا ہوں آپ کے منصب میں اضافہ کر دیا جائے' آپ نے کہا' نہیں میں جہاں ہوں صحیح ہوں' قناعت اور استغنا کا دامن کس طرح چھوڑ دوں' شاہی منصب داروں میں سید شہاب الدین کی کسی نے شکایت کی کہ اس نے شاہی امانت میں خرد برد کی ہے' بادشاہ نے اس کو اپنے سامنے طلب کیا اور کہا شہاب الدین اپنا حساب پیش کرو' شہاب الدین نے حساب پیش کیا تو اس میں مجرم قرار پایا' بادشاہ نے کہا' میں تجھ کو سزا دوں گا' شہاب الدین رونے لگا اور درخواست کی' حضور والا اگر مجھے وقت دیا جائے تو میں یہ رقم پوری کر دوں گا' بادشاہ نے کہا' میں تجھ کو کسی کی ضمانت کے بغیر نہیں چھوڑ سکتا' شہاب الدین نے کہا' لیکن میں کس کی ضمانت پیش کروں۔

ان واقعات کا علم شیخ وجھیہ الدین کو ہوا تو انھوں نے ضامن کی حیثیت سے خود کو پیش کر دیا' بولے شہاب الدین کا ضامن میں بنتا ہوں' بادشاہ نے پوچھا' شہاب الدین تو مطلوبہ رقم کتنے دنوں میں واپس کر دے گا' شہاب الدین نے جواب دیا کم از کم چھ ماہ میں' بادشاہ نے آپ سے فرمایا حضور والا آپ کے علم میں رہے کہ یہ رقم واپس کرنے کی چھ ماہ کے لئے مہلت مانگ رہا ہے جو میں دے رہا ہوں' آپ اس کو اپنے طور پر ہدایت فرما دیں کہ یہ وعدے کا پاس کرے' آپ نے شہاب الدین سے کہا' میں نے تیری ضمانت دی ہے تجھے اس کا خیال ہوگا' شہاب الدین نے کہا' میں وعدہ کرتا ہوں کہ مطلوبہ رقم چھ ماہ کے اندر واپس کر دوں گا' شہاب الدین کو رہائی مل گئی۔

﴿بقیہ آئندہ﴾

قسط نمبر ۲

# علم الاعداد

## نمبر ۲ اور ۳ رکھنے والوں کا سال

علم الاعداد کے ذریعے خوشیوں اور کامیابیوں کے حصول کے لئے رہنمائی حاصل کی جا سکتی ہے اس سلسلے میں ہم ایک شارٹ کٹ ٹیکنیک دے رہے ہیں جو آپ کی رہنمائی کریگی اور یہ بتائے گی کہ کسی بھی سال میں آپ کو کیسے حالات درپیش ہوں گے اور کون سی ذاتی خامیاں آپ کو مشکلات سے دوچار کرسکتی ہیں ان حالات میں روز مرہ کے مسائل سے کس طرح نبرد آزما ہوا جا سکتا ہے۔

اس سلسلے میں مندرجہ ذیل معلومات کی ضرورت ہوگی جو اعداد کے اس سادہ نظام کی بنیاد ہیں۔

(۱) سال کا عدد (یا اس سال کا عدد جس میں آپ کو رہنمائی کی ضرورت ہے)

(۲) آپ کی تاریخ پیدائش اور ماہ پیدائش (سال پیدائش کی ضرورت نہیں)

سال کے اعداد کو جمع کر کے اس کا مفرد عدد حاصل کر لیں اسی طرح تاریخ پیدائش اور ماہ پیدائش کے اعداد جمع کر کے مفرد عدد حاصل کر لیں اس کے بعد اس عدد کو سال کے مفرد عدد میں جمع کر لیں اگر مجموعہ ۹ سے زیادہ ہے تو اس کا مفرد عدد حاصل کر لیں اس طرح جو عدد حاصل ہوگا وہ اس سال کا آپ کا ذاتی عدد ہوگا اس سلسلے میں تمام تفصیلات اور مثال کے ذریعے سمجھانے کا کام ہم گذشتہ شمارے میں کر چکے ہیں لہذا اس مرتبہ تفصیل میں نہیں جا رہے گذشتہ شمارے میں عدد ایک کے متعلق بتا چکے ہیں۔ اب اس شمارے میں ذاتی عدد دو اور تین کے متعلق بتائیں گے کہ اگر اس سال آپ کا ذاتی عدد دو یا تین ہے تو اس سال آپ کو کیا کرنا ہے۔ کیا نہیں کرنا ہے اور کن غلطیوں سے بچنا ہے۔

یاد رہے کہ یہ طریقہ اور تیکنیک صرف اسی سال کے لئے نہیں ہے بلکہ یہ طریقہ کسی بھی سال کے لئے آپ کی رہنمائی کر سکے گا۔

### کیا آپ کا سال کا ذاتی عدد ''دو'' ہے؟

ذاتی عدد ایک کے اعصاب شکن اور تیز رفتار سال کے گزر جانے کے بعد اب آپ کو نتائج کا انتظار کرنا چاہئے گذشتہ سال کی زبردست کوششوں کے بعد کام تو چل چکا ہوگا اب اس کے نتائج ظاہر ہونے لگیں گے یا کم از کم کچھ کوششیں گزشتہ چند ماہ کے دوران کی ہوں گی ان کے موافق نتائج نظر آنے لگیں گے۔ یاد رکھیئے کہ ''ذاتی عدد ایک'' کے سال میں جو بوئیں گے ''ذاتی عدد دو'' کے سال میں وہی کاٹیں گے۔ مگر کاٹنے سے قبل افزائش اور منصوبہ کے اصول کو عمل پیرا ضرور ہونے دیں۔

ذاتی عدد ''دو'' کے سال میں کچھ خوشگوار مواقع حاصل ہوں گے جو آپ کو حیرت میں ڈال دیں گے یہ مواقع مفید اور منفعت بخش نوعیت کے بھی ہوں گے غیر متوقع لیکن دلپسند اور موافق ملازمتوں کی پیشکش ہوگی یا موجودہ کام یا ملازمت میں ترقی ملے گی۔ ترقی بالکل غیر متوقع طور پر ہوگی ایسے مواقع سے فوراً فائدہ اٹھائیں بلکہ انتظار میں رہیں اور موقع ملتے ہی فائدہ اٹھائیں۔

یہ سال ایسے کاموں کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ جس میں مل کر کام کرنا پڑتا ہے۔ یعنی ہر قسم کے ٹیم ورک کے لئے موافق ثابت ہوگا گذشتہ سال کوئی نیا شخص جو آپ کی زندگی میں داخل ہوا ہوگا وہ تعاون کے لئے آمادہ ہوگا۔ نئے آنے والوں کے ساتھ تعلقات استوار کرتے ہوئے نہ ہچکچائیں۔ لیکن اس سے قبل ان کے خاندانی پس منظر اور تعلیمی معیار کا ضرور اچھی طرح اندازہ لگا لیں تا کہ آپ کو یہ پتہ چل جائے کہ آپ ان سے جو کام لینا چاہتے ہیں وہ اسے کر بھی سکیں گے یا نہیں ویسے ذاتی عدد ایک کے سال میں کوئی نہ کوئی ایسا شخص ضرور زندگی میں داخل ہوا ہوگا جسے آپ کی ترقی سے دلچسپی ہوگی یاد رکھیئے کہ اس وقت آپ جن لوگوں سے ملیں گے ان کے خیالات کے سانچے میں بآسانی ڈھل جائیں گے لہذا اس وقت خود تخلیق کرنے کے بجائے دوسروں کو تخلیق کرنے دیں۔

''ذاتی عدد دو'' کا سال وصولی کے لئے سعد ثابت ہوگا۔ مثال کے طور پر جن لوگوں کو روپیہ قرض دیا ہوا ہے ان سے اس سال وصول کر لیں صبر و تحمل، بھروسہ اور اثر پذیری کی صلاحیت آپ کو کامیابی تک لے جائیگی شاید کوئی نقطہ انقلاب آپ

## یہ سال کیسا گزرے گا

کے راستے میں ایسی خوش بختی لائے گا۔ جس کے لئے آپ کو بالکل کوئی کوشش نہ کرنی پڑے گی۔ لہٰذا آپ کو ایسے حیرت انگیز واقعات اور باتوں کے لئے تیار رہنا چاہیے جن کو توضیح نہیں کی جاسکتی مگر جو آپ کے معاملات کو آگے بڑھانے میں مددگار ثابت ہوں گی۔

ذہنی اور روحانی لحاظ سے آپ کو ایک تروتازہ اور پاکیزہ پھول کی طرح ہونا چاہیے کسی قسم کی ذہنی الجھن نہیں ہو۔ تا کہ آپ کی شخصیت پرکشش نظر آئے اور اس کی بہتر انداز میں نشوونما ہو سکے۔ یہی ذاتی عدد ''دو'' کے سال کے لئے اہم ترین ہدایات ہیں جن پر آپ کو لازمی طور پر عمل کرنا چاہیے۔

## ذاتی عدد ''دو'' کے سال کے منفی پہلو

یاد رکھئے جب عدد ''دو'' کے سال میں آپ اپنی شخصیت اور قوت اور اس کے نشوونما کی طرف توجہ دیں گے تو حالات اور لوگوں کی کمزوریاں اور نقائص آپ پر واضح ہونے لگیں گے نہ صرف یہ بلکہ خود اپنی کوتاہیوں اور کمزوریوں سے بھی آگاہ ہو جائیں گے مگر اس کے نتیجے میں آپ کو مایوس نہ ہونا چاہیے اور نہ ہمت ہارنی چاہیے آپ کو گھر میں بھی مشکلات کا سامنا ہوگا اور بعض اوقات دفتر میں بھی نا قابل حل قسم کے مسائل اور رکاوٹوں سے سابقہ پڑے گا مگر آپ صبر وتحمل اور خود اعتمادی کی بناء پر کوئی نہ کوئی حل ضرور تلاش کرسکیں گے ساتھ ہی یاد رکھیں کہ آپ رائی کا پہاڑ ہرگز نہ بنائیں کیونکہ آپ ذرا سی بات اور معمولی تفصیلات کو بڑھا چڑھا کر بیان کرنے کا میلان رکھیں گے اور اسی وجہ سے پریشان بھی رہا کریں گے لہٰذا فضول گفتگو اور مبالغہ آرائی سے پرہیز کریں۔

## ذاتی عدد ''دو'' کے سال کے لئے حکیمانہ اقوال

اپنے اندر خود اعتمادی پیدا کریں اپنے اصول مرتب کریں اور دوسروں کی پیروی کرنا چھوڑ دیں ذہنی وسعت پیدا کریں اور اپنے دل سے غصہ، حسد اور رنجش کو نکال پھینکیں۔

## کیا آپ کے سال کا ذاتی عدد ''تین'' ہے؟

ذاتی عدد ''تین'' کے سال میں کسی اہم کام کے لئے منصوبہ بندی کرنی چاہیے۔ اگر آپ کا رجحان آرٹ یا فنون لطیفہ کی طرف ہے یا اپنے حلقے میں سوشل لیڈر کی حیثیت رکھتے ہیں تو اس سال کوئی اہم کام کیجئے۔ کیونکہ ایسے کاموں سے شخصیت کے اظہار کا مزید موقع ملے گا اپنی باطنی خوش خلقی کا اظہار کریں اس سال آپ کا مقولہ یہ ہونا چاہئے کہ ''مسکراہٹ دلوں کو جیت لیتی ہے'' زیادہ سے زیادہ سوشل تقریبات منعقد کریں ہر قسم کی تقریبات اور پروگراموں میں حصہ لیں۔ خواہ وہ دفتر کی جانب سے منعقد ہوں یا آرٹ کی ترقی کے لئے منعقد کی جائیں تو آرٹ کی خدمت کے سلسلے میں ریڈیو اور ٹی وی پر بھی جائیں اور اسٹیج ڈراموں میں حصہ لیں آپ کے خیالات اور جذبات کا اظہار شخصیت کو منوانے میں معاون ثابت ہوگا۔ خواہ اس کا اظہار آرٹسٹک انداز میں کریں خواہ سنجیدگی سے کریں۔ کوئی کتاب لکھئے کسی نغمے کے لئے موسیقی ترتیب دیجئے یا اس کی دھن ترتیب دیجئے۔ غرض یہ کہ کوئی تخلیقی ور خوبصورت کام لازمی طور پر کیجئے۔

بہت ممکن ہے کہ آپ کسی کم دلچسپ ماحول میں کام کرتے ہوں ممکن ہے کلرک ہوں یا خاتون خانہ ہوں جس کے نتیجے میں زندگی میں جھلملاہٹ اور خوبصورتی کا فقدان ہو۔ ایسے ماحول اور حالات کے باوجود بھی یہ سال آپکے لئے ایک پیغام لا رہا ہے وہ یہ کہ اپنی شخصیت اور ماحول کو خوبصورت بنائیں۔ نئے کپڑوں پر پیسے خرچ کرتے ہوئے کنجوسی سے کام نہ لیں۔ اگر آپ آدمی ہیں تو صفائی ستھرائی اور نفاست کو اہمیت دیں اور اگر عورت ہیں تو خوش لباسی اور خوبصورتی اپنے اندر پیدا کریں اور شخصیت کو ایسا بنائیں کہ دیکھنے والا دوسری بار دیکھنے پر مجبور ہو جائے۔

ذاتی عدد ''تین'' کے سال میں سوشل معاملات اور محبت کے معاملات بے حد اہمیت رکھتے ہیں جس دعوت میں شرکت کریں اس کی جان بن جائیں یعنی اس سال آپ کو شمع محفل ہونا چاہیے۔ جس قدر دعوت نامے وصول ہوں سب کو قبول کریں اور شرکت کریں لوگوں سے گھل مل کر رہیں اور خوش خلقی اور زندہ دلی سے دوسروں کو متاثر کرنے کی کوشش کریں۔

یاد رکھئے کہ شخصیت کی ظاہری اور باطنی خوبصورتی لوگوں کو ضرور آپ کی طرف کھینچے گی۔ آپ ہنسیں گے تو دنیا والے ضرور آپ کی محبت کے خواہش مند ہوں گے۔ لہٰذا زندگی سے بھرپور طریقے پر لطف اندوز ہوں کیونکہ یہ سال اپنی قسمت کو کوسنے کے لئے مناسب نہیں اور نہ منہ بسور کر گھر میں گھسے رہنے کے لئے مناسب ہے حقیقت ہے کہ زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہونے کا امکان ہے جو زندگی کو چٹ پٹا بنا دے گا اور تنہائی کی شکایت دور کر دے گا۔ یہ سال 'ہنی مون' منانے کا موقع فراہم کریگا شادی شدہ افراد کو ہنی مون منانے کا دوسرا موقع بھی مل سکتا ہے۔

آپ جب خود اعتمادی کے ساتھ اپنے خیالات کا اظہار کرنے لگیں گے تو آپکا پرانا احساس کمتری بہت جلد دور ہو جائے گا اس کے ساتھ ہی ساتھ ہر قسم کی مشکل صورت حال سے نبٹنے کا فن بھی آپ سیکھ جائیں گے۔ اس کے لئے بھی خیالات کا اظہار کا فن ضروری ہے۔ اپنے اندر شائستگی پیدا کریں آداب مجلس سیکھیے اور مستقبل میں میسر آنے والے مواقع سے فائدہ اٹھانے کے لئے تیار رہیں دوسروں کی باتوں پر دھیان نہ دیں بلکہ اپنے ذہن اور ضمیر کی آواز پر لبیک کہیں۔ کیونکہ دوسرے فائدہ پہنچانے والے نہیں ہوتے بلکہ محض تماشائی ہوتے

ہیں۔اس سال مزاج کی حس کو پوری طرح استعمال میں لائیں اس سال ''الفاظ'' اپنے زبردست قوت کی حیثیت رکھیں گے لہذا آسان اور شاہانہ انداز کی مختصر گفتگو کے ذریعے اپنے مافیال ضمیر کا اظہار کیجئے۔

## ذاتی عدد ''تین'' کے سال کے منفی پہلو

خوشیوں اور جگمگاہٹوں سے بھر پور دعوتوں میں شرکت سے نفرت کو دل سے نکال دیں اپنے بے کیف اور بے لطف عادات واطوار کو تبدیل کر دیں بلکہ مزاج اور جگمگاہٹوں کا اخراج کیجئے زندگی سے لطف اندوز ہونے کی باطنی خواہش کو باہر نکلنے دیں ان چیزوں کو حاصل کریں جن سے آپ کو خوشیاں اور جوش وتحریک حاصل ہو۔

لیکن اگر آپ پہلے ہی سے اودھم مچانے اور تیز وتند قسم کے ہیں وقت اور قوت احمقانہ اور اوچھی حرکات میں ضائع کرنے کے عادی ہیں تب ذاتی عدد ''تین'' کا سال آپ کو بامصرف اور کارآمد تفریحات اور نقصان دہ غیر مفید، دل لگی اور تفریح میں فرق کرنا سکھا دیگا آپ کو یہ ہدایت اور مخلصانہ مشورہ دیا جاتا ہے کہ ایسے کاموں میں ہرگز ملوث نہ ہوں جو آپ کی عزت اور ساکھ کو خاک میں ملادیں کسی طرح بھی نیچی تہذیبی سطح کا اظہار نہ کریں اور فضول خرچی سے بچیں۔

## ذاتی عدد ''تین'' کے سال کے لئے حکیمانہ اقوال

اپنے اندر خوش مزاجی پیدا کریں آپ کا ذہن جو کہے اس پر عمل کریں۔عام مقامات پر باوقار روّیہ اختیار کریں۔

(قسط ۲)

# ہلاکت امت

## جو پہلے کہا گیا تھا۔ اب وہی ہو رہا ہے

### چند اور روایات

حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں اپنی امت میں سب سے زیادہ گمراہ اماموں کا خوف رکھتا ہوں۔ میرے امت میں جب تلوار چلے گی تو قیامت تک نہ رکے گی۔

### روایت

حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضورﷺ نے فرمایا کہ آخری زمانے میں میری امت سخت بلا میں گرفتار ہو جائے گی جس سے بغیر اس شخص کے کوئی نہ بچ سکے گا۔ جو دین اللہ کو پہچان لے۔ حضرت رسول کریمﷺ نے فرمایا ایسے لوگ اٹھ کھڑے ہوں گے جو شیطان بصورت انسان ہوں گے۔ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا ''یا رسول اللہ! اس وقت کیا کروں''؟ حضور نے فرمایا'' تجھے اس وقت امر اللہ کی اطاعت کرنی چاہئے۔ اگر چہ تیری کمر توڑی جائے اور تیرا مال لوٹ لیا جائے''۔

### روایت

حضورﷺ نے فرمایا ''اے خالد میرے بعد بہت سے حوادث اور فتنے اور فرقے اور اختلافات ہوں گے ایسے وقت میں جہاں تک تجھ سے ہو سکے تو خدا کا بندہ مقتول بننا' قاتل نہ بننا ایسا زمانہ آئے گا کہ اونچی اونچی عمارتیں بنائی جائیں گی اور باہم لعنت بازی بکثرت ہوگی۔

### روایت

زبیری عدی سے روایت ہے کہ ہم نے حجاج بادشاہ کی حضرت انس رضی اللہ عنہ کے پاس کچھ شکایت کی تو آپ نے فرمایا کہ ''صبر کرو' جتنا جتنا زمانہ تمہارا گزرتا جاتا ہے اس سے بعد کا زمانہ اور بھی خراب آتا جاتا ہے۔ حتی تلقوا ربکم یہاں تک کہ تم اپنے پروردگار سے ملاقات کرو گے۔ میں نے تمہارے نبیﷺ سے یہی سنا ہے''۔

### روایت

حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ لوگ مسجدوں میں شیخی ماریں گے۔ فحش کلامی بڑھ جائے گی اچھے اچھے لوگ گزرتے چلے جائیں گے۔ زہد شہرت کے لئے کیا جائے گا اور تقویٰ بناوٹ کے لئے دور دور رشتے جوڑے جائیں گے اور قریب رشتے توڑے جائیں گے۔ قبیلوں کے سردار ان کے منافق لوگ اور بازاروں کے سردار بدکار لوگ ہوں گے۔ مومن اپنے قبیلے میں چھوٹی بکری سے بھی زیادہ حقیر ہوگا۔ محراب رونق دار اور دل خراب ہوں گے۔ مسجدوں میں اونچے اونچے مینار بنائے جائینگے۔ بستیوں کے آباد حصے ویران ہو جائینگے اور ویران آباد کئے جائیں گے۔ چغلخور اور غیبت کرنے والے اور طعنہ مارنے والے زیادہ ہوں گے۔ تجارت کثرت سے پھیل جائے گی۔ قلم کثرت سے استعمال کیا جائے گا۔ لکھنے والے بہت ہوں گے سود کو یہ امت تجارت کی صورت میں حلال قرار دے گی۔ رشوت ہدیہ کر کے پیش کی جائے گی۔ زکوۃ کے مال سے تجارت کی جائے گی اس وقت بہت طبیعتیں مسخ ہو جائیں گی۔ آخر حدیث میں فرمایا ذالك بما عصوا و كانو يعتدون یہ امت کی نافرمانی اور سرکشی کے باعث ہوگا۔

### روایت

مسجدوں میں شور بہت ہوگا۔ مسجدوں میں ایسی باتیں کریں گے گویا وہ اپنے چوپال میں بیٹھے ہیں عورتیں بہت ہو جائیں گی۔ ترازو پیمانہ اور گز میں ناپ تول کم کریں گے۔ ناجائز اولاد زیادہ ہو گی۔ مرد سر راہ عورتوں سے بدفعلی کریں گے۔ زبان نرم اور کام ریائی اور دل بھیڑیئے کے سے ہوں گے۔ علم تمہارے رذیل لوگوں میں ہوگا۔ مسجدوں میں ایک دوسرے کو امام بننے کے لئے دھکیلیں گے۔

### روایت

لاتقوم الساعه حتی تقتلوا امامكم وتجتلدوا بأسيافكم حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ قیامت قائم نہ ہو گی' یہانت تک کہ تم اپنے امام کو قتل کردو گے اور اپنی تلواریں کھینچ لو گے۔

### روایت

قیامت کی نشانیوں میں سے یہ ہے کہ نا اہل بادشاہ ہوں گے نیچے اونچے کئے جائیں گے اور اونچے نیچے کئے جائیں گے ۔ لوگ قرآن اجرت پر پڑھیں گے۔ سقار پیدا ہوں گے۔ یعنی ایسے لوگ جو ملاقات کے وقت سلام کے بجائے گالی گلوچ کریں گے۔ رشتہ داروں کا شکوہ کریں گے۔ بھکاری بھیک مانگتے پھریں گے اور خالی ہاتھ رہ جائیں گے۔

### روایت

حضرت ابن ابی شیبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ قیامت قائم نہ ہو گی۔ یہاں تک کہ قرآن مجید باعث خجالت ہو جائے گا ۔ اسلام غریب ہو جائے گا۔ لوگوں میں تنگدلی ظاہر ہو گی۔ قتل کے واقعات زیادہ ہوں گے حسد اور کینہ ہوگا۔ محض گمان سے فیصلہ کر دیا جائے گا۔ جہالت بڑھ جائے گی۔ فحش باتیں علی الاعلان کی جائیں گی۔

## روایت

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

اذا جتمع عشرون رجلا واکثرا و اقل فلم یکن فیھم من یھاب فی اللہ فقد حضر الام ۱۱۴ بیس آدمی یا کم بیش کا مجمع ہوگا اور ان میں خدا سے ڈرنے والا کوئی نہ ہو گا اس وقت امر اللہ آ پہنچے گا۔

## روایت

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آخری زمانے میں جان پہچان سے ہی سلام کیا جائے گا۔ مسجدوں میں خدا کے لئے سجدے نہیں کئے جائیں گے۔ آخری زمانے میں آدمی کی موت اس کے ماں باپ کے ہاتھوں اس کی بیوی لڑکوں اور عزیز یا پڑوسیوں کے ہاتھوں ہوگی کہ وہ اسے تنگدستی کے طعنے دیں گے اور وہ خودکشی کرلے گا۔ ایسا زمانہ آئے گا کہ مومن آدمی ان لوگوں میں ایسا چھپتا پھرے گا جیسا تم میں منافق چھپتا پھرتا ہے۔ ایسا زمانہ بھی آئے گا کہ لوگوں کی تمام ہمت ان کی شکم پری میں صرف ہوگی ان کا قبلہ ان کی عورتیں ہوں گی ان کا دین ان کی دولت ہوگی۔

## روایت

حضرت ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ جب تم اپنی مسجدوں کو مزین کرو گے اور اپنے خزانوں کو خوبصورت بناؤ گے فالوماء علیکم اس وقت تم پر ہلاکت آ پڑے گی۔ پچاس آدمی نماز پڑھیں گے ایک کی بھی قبول نہ ہوگی وہ اس کی شرطیں اور ارکان ادا نہ کریں گے۔

قیامت نہ ہوگی۔ یہاں تک کہ قرآن کے مطابق میراث تقسیم نہ کی جائے گی۔ غیبت پھیل جائے گی۔ بدخلقی پھیل جائے گی اور مرگ مفاجات کثرت سے واقع ہوگی یکون فی اخر الزمان رجال یرکبون علی المیا ثرحتی یاتون ابواب المساجد نسائھم کا سیات عادیات (صفحہ ۱۱۷ کتاب الاشاعہ) آخر زمانہ میں میری امت کے ایسے لوگ بھی ہوں گے جو موٹروں میں مسجدوں کے دروازے پر آئیں گے۔ ان کی عورتیں لباس پہنے ہوئے بے پردہ ہوں گی۔

ابن عمر کہتے ہیں کہ میں نے اپنے والد سے پوچھا کہ میاثر کیا چیز ہے۔ انہوں نے کہا ''سروج عظام'' یعنی زین کے سے بڑے بڑے گدے (جو موٹر میں بچھے ہوئے ہوتے ہیں) یا سروج عظام کے معنی ہیں بڑے بڑے چراغ اس سے موٹر کی لیمپ مراد ہوتی ہے جو بجلی کی طرح چمکتی ہے۔

بائیبل میں بھی آخری زمانے کی بابت یہ ذکر ہے کہ بازاروں میں گاڑیاں بجلی کی مانند بے طور دوڑتی ہیں کعبے کی چوکھٹ پکڑ کر حضرت رسول اللہ ﷺ نے جو آخری زمانے کی خبریں دیں وہاں ایک روایت میں یہ بھی آتا ہے۔

ویذھب الاسلام فلایبقی الارسمہ کہ سلام مٹ جائے گا صرف اس کی رسم رہ جائے گی۔ (صفحہ ۱۱۸ کتاب الاشاعہ)



(قسط۲)

# بدیع الاسماء

## اَلْغَفُوْرَ الْوَدُوْدُ

قبول توبہ کے لئے مخصوص اسماء ہیں۔ جوشخص ان کا ذکر کرے۔ خود بخود لوگوں کے دل اس کی طرف مائل ہوں۔ جوشخص اس کو دیکھے۔ اس کے دل میں انس پیدا ہو۔

## اَلْقَھَّارُ الشَّدِیْدُ

جوشخص ان اسماء کا ذکر کرے تو لوگوں کے دلوں میں اس کا خوف اور غلبہ پڑ جائے۔ کوئی شخص اس کا مقابلہ نہ کر سکے۔ جو مخالف ہو۔ وہ برباد و ذلیل ہو جائے۔

## اَلْمُنْتَقِمُ الْمُذِلُّ

ظالموں کے شہر بدر کرنے کے لئے ان کا ورد کرنا چاہئے۔ ہفتہ کے روز سے شروع کرے۔ اور جس ظالم کے لئے بددعا کرے تو خدا اس سے انتقام لے۔ اس کی نعمت زائل ہو اور مصیبت میں پھنس جائے۔ جس ظالم کے دروازے پر ہفتہ کے دن آخری ماہ قمری میں لکھے وہ ذلیل ہو اور مصیبتیں اس کو گھیر لیں۔

## اَلْقَوِیُّ الْقَادِرُ

جوشخص ان اسماء کا ذکر کرے۔ اس کے اعضاء میں قوت پیدا ہو۔ جس قدر چاہے مشقت کرے جس قدر چاہے بوجھ اٹھائے۔ درماندہ نہ ہو۔ جن لوگوں کے بدن کی قوت کسی نہ کسی وجہ سے کم ہوتی ہے۔ ان لوگوں کو ان اسماء کا ذکر کرنا چاہئے۔

## اَلْمُنْعِمُ الْمُتَفَضِّلُ

جوشخص ان اسماء کا ذاکر ہو۔ وہ جب اپنے لئے خدا سے کچھ مانگے تو اس کو ملے۔

## اَلْمُحْسِنُ الْجَوَادُ

ان اسماء کا ذکر کرنے والے پر اللہ کا فضل و عنایت رہتا ہے۔ بے انتہا خیر و برکت ہوتی ہے۔ جن لوگوں کے کاموں اور روپیہ پیسہ میں برکت نہ ہو۔ کمانے کے باوجود تنگی اور پریشانی رہے۔ دوکان میں مال ہوتے ہوئے نفع نہ ہو۔ ان کو ان اسماء کا ذکر کرنا چاہئے۔

## الرَّافِعُ الْبَاسِطُ

جوشخص ان کا ذکر کرتا ہے۔ خدا اس کو جسمی اور مالی اور علمی قوت عنایت کرتا ہے۔ اس کی قدر و منزلت بلند کرتا ہے۔ جس شخص کی ترقی نہ ہوتی ہو۔ وہ اس کا ذکر کرے۔

## اَلْخَبِیْرُ الْمُبِیْنُ الْھَادِیُ

جوشخص ان اسماء کا ذاکر ہو۔ وہ جب کسی بات کے معلوم کرنے کی نیت کرے۔ خدا تعالیٰ خواب میں اس کو مطلع کرے گا۔ کوئی فرشتہ اس کو خبر دے۔ طریقہ یہ ہے کہ ایک ہزار بار ان کو پڑھنا ہے۔ ہر سینکڑے پر یوں کہے۔ بیّن لی یَامُبِیْنُ خَبِّرْنِیْ یَاخَبِیْرُ اِھْدِنِیْ یَاھَادِیُ ایک ہزار پورا کرنے کے بعد وہاں ہی سو جائے اور جب تک نیند نہ آئے۔ ان تینوں اسماء کو بلا تعداد پڑھتا رہے۔ خواب میں حال معلوم ہوگا۔ اگر ایک رات معلوم نہ ہو۔ تو تین روز تک کرنا چاہئے۔

## اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ

کا ذکر کرنے والا انوار الٰہی کو ظاہراً دیکھتا ہے۔ دل اس کا زندہ ہوتا ہے اور روح خوش رہتی ہے۔ دعا اس کی قبول ہوتی ہے۔

## طریقہ ذکر و ریاضت

اگر کوئی شخص شب بیداری اور روزہ کے ساتھ کسی اسم اللہ کا ذکر کرے گا تو غیبی امور اس پر منکشف ہوں گے۔ مقربین میں اللہ داخل کرے۔ اگر دنیاوی ضروریات کے لئے کرنا چاہے اور روزہ نہ رکھ سکتا ہو تو بے شک نہ رکھے۔

ان اسماء کے پڑھنے کے چند مرتبے ہیں۔ ایک مرتبہ تو یہ ہے کہ اسماء کے اعداد نکال کر ان کے حروف میں ضرب دے کر روزانہ پڑھا کرے۔ دوسرا مرتبہ یہ ہے کہ اسم کے اعداد کو انہی میں ضرب دے کر ذکر کرے۔ تیسرا مرتبہ یہ ہے کہ ایک گھنٹہ تک بلا تعداد ذکر کرے۔ نہ کم نہ زیادہ۔ کیونکہ زیادتی اسراف اور کمی نقصان ہے۔ جو طریقہ اختیار کرے اس کو کبھی تبدیل نہ کرے اور روزانہ اسی کے مطابق ذکر کرتا رہے۔ اپنے لئے مناسب اسم الٰہی اختیار کرے۔

سب عبادتوں سے بہتر اسمائے الٰہی کا ذکر ہے۔ بندہ پر لازم ہے کہ بجز اس ذکر کے کسی کام میں مشغول نہ ہو۔ اس کا ذکر فرماں برداری کے خیال سے کرے۔ دنیا کے خیال سے نہ کرے۔ اگر دنیا کی ضرورت کے خیال سے کرے تو اس کا حصہ اسے ضرور مل جائے گا۔ اگر فرماں برداری کے خیال سے ذکر کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس کو ایسی نعمت عطا کرے گا جو نہ کسی نے سنی نہ دیکھی۔ نہ کسی بشر کے دل میں اس کا خیال گزرا اور آخرت میں بھی اس کا نمایاں صلہ ملے گا۔

حدیث قدسی میں وارد ہے کہ خداوند تعالیٰ فرماتا ہے۔ جس کو میرے ذکر نے دعا سے باز رکھا اس کو میں دعا کرنے والوں سے افضل شے عنایت کروں گا۔ اللہ اپنی رحمت کے ساتھ جس کو چاہتا ہے مخصوص کرتا ہے۔ اللہ بڑے فضل والا ہے۔

میں خود اپنے متعلق بتاتا ہوں کہ میں نے جب بھی کچھ پڑھا۔ ذکر کیا یا ریاضت کی تو کبھی کسی دینوی خواہش کو مدنظر نہ رکھا۔ نہ توقع کی نہ نفع کی

امید کی۔ صرف اللہ کے لئے پھر جو پسند آیا وہ پڑھا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا۔ کہ اللہ نے مجھے لازوال علم عطا فرمایا اور بے انتہا نوازشیں کیں۔ جن تک میرے وہم وگمان بھی نہ پہنچ سکتے تھے۔

ہر مرد اور عورت کو چاہئے کہ وہ اپنی ضرورت یا پسند کے اسماء کو انتخاب کرلے اور اس کا ذکر کرے اور ہمیشہ تا زندگی ذکر رہے۔ تا کہ پورا پورا فیض حاصل کر سکے۔ جو لوگ چند دن یا ماہ پڑھنے کے بعد شکایت کرتے ہیں۔ کہ میرا ابھی تک کام نہیں ہوا۔ وہ اسماء الٰہی نہ پڑھیں۔ تو بہتر ہو۔ ان الفاظ سے پڑھا ہوا بھی ضائع ہو جاتا ہے۔ دراصل جب ذکر کرنے سے کسی شخص کا کام ہونے کا وقت آتا ہے تو شیطان اس کے ذہن میں ڈال دیتا ہے کہ اتنے مہینے ہو گئے پڑھتے ہوئے۔ تیرا کام نہیں ہوا۔ یہ ذکر چھوڑ دو۔ کوئی فائدہ نہیں۔ ذہن میں دن بدن یہی خیال آتا ہے۔ پڑھنے میں وہ رغبت نہیں رہتی۔ پھر انسان چھوڑ دیتا ہے۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ شیطان جیت جاتا ہے اور آدمی ہار جاتا ہے۔ عین منزل پر پہنچ کر منزل کو ضائع کر دیتا ہے۔ میں ایسے آدمیوں سے سوال کرتا ہوں کہ دنیاوی تدابیر تجھے کام نہیں دیتیں۔ تیری زندگی نامراد تھی۔ تو نے اللہ کے اسم کو پسند کیا۔ پھر اس کو بھی چھوڑ دیا۔ اب تجھے کیا چیز فائدہ دے گی؟





**تبدیلی پتہ**

پتہ کی تبدیلی کی فوری اطلاع دیا کریں ورنہ رسالہ گم ہو جانے کی صورت میں ادارہ ذمہ دار نہ ہوگا۔ تبدیلی پتہ کی اطلاع کے ساتھ خریداری نمبر کا حوالہ ضرور دیں۔

# عبادات ماہ رجب المرجب

(۱) روایت ہے کہ جو شخص رجب کی پہلی اور پندرہویں کو اور آخر تاریخ میں غسل کرے۔ اپنے گناہوں سے ایسا خارج ہو کہ آج پیدا ہوا۔

(۲) اس ماہ کی پانچ شب عبادت کے لئے افضل ہیں۔ ایک اول، ایک اوسط، تین آخر میں۔

(۳) شب اول میں مغرب کی نماز کے بعد بیس رکعت پڑھنا، جس میں ایک ایک بار سورہ اخلاص ہو موجب فوائد ہر دو جہاں کا ہے۔

(۴) شب اول میں بعد نماز عشاء کے دو رکعت پڑھے۔ ہر رکعت میں سورہ الم نشرح اور سورہ اخلاص اور معوذتین ایک ایک بار پڑھے۔ سلام کے بعد ۳۳، ۳۳ بار کلمہ توحید اور درود شریف پڑھے تو جو دعا طلب کرے وہ مقبول ہو۔

(۵) اس ماہ کی کسی رات کو دس رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں ایک بار سورہ کافرون اور دس بار سورہ اخلاص پڑھے۔ سب گناہ اس کے بخشے جائیں اور جو دعا کرے مقبول ہو۔

(۶) رجب کے ماہ میں ہر جمعہ میں ظہر اور عصر کی نماز کے درمیان چار رکعت ایک سلام سے پڑھے۔ ہر رکعت میں آیت الکرسی سات بار، سورہ اخلاص پانچ بار پڑھے اور سلام کے بعد پچیس بار لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْكَبِيْرِ الْمُتَعَالِ اور ایک سو بار اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَااِلٰهَ اِلَّاهُوَ الْحَیُّ الْقَيُّوْمُ غَفَّارُ الذُّنُوْبِ وَسَتَّارُ الْعُيُوْبِ وَعَلَّامُ الْغُيُوْبِ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ ط اور سو بار درود شریف کہے جو حاجت چاہے روا ہو۔ اگر حاجت نہ ہو تو ثواب حج اور عمرہ کا ملے گا۔

(۷) اس ماہ میں تین روز اول اور تین روز آخر روزہ رکھے اور افطار کے وقت دو رکعت نماز پڑھے۔ اول میں آیت الکرسی اور سورہ اخلاص ایک ایک بار دوسری میں اذازلزلت الارض اور سورہ اخلاص اور سورہ ناس ایک ایک مرتبہ پڑھے تو ساٹھ برس کی عبادت کا ثواب ملے گا اور تا سال آئندہ فرشتے اس کی آمرزش کی دعا مانگتے رہیں گے۔

(۸) اس مہینے میں تیس رکعت پڑھے۔ دس پہلے دن، دس پندرہویں دن، دس روز آخر میں اور ہر رکعت میں سورہ کافرون ایک بار اور سورہ اخلاص تین بار ہو تو حاجات دینی و دنیوی برائیں۔ تمام آفات سے محفوظ رہے۔

(۹) اس ماہ میں ہر روز استغفار پڑھے تو بے شک مغفرت ہوگی۔

(۱۰) حضرت خواجہ اویس قرنیؒ سے منقول ہے کہ اس ماہ کی ۳، ۴، ۵، ۱۴، ۱۵، ۱۶، ۲۳، ۲۴، ۲۵ کو روزہ رکھے۔ ہر روزے میں چاشت کے وقت غسل کرے اور فراغت نماز کسی سے بات نہ کرے اور بارہ رکعت نماز تین سلام سے پڑھے۔ یعنی چار چار رکعت پڑھے۔ پہلی چار رکعت میں انا انزلناہ تین تین بار پڑھے بعد سلام ستر مرتبہ لَااِلٰهَ اِلَّااللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ دوسری چار رکعت میں اذاجاء تین تین بار پڑھے اور بعد سلام ستر بار پڑھے۔

اِنَّكَ قَوِیٌّ مُعِيْنٌ وَّاحِدٌ دَلِيْلٌ بِحَقِّ اِيَّاكَ نَعْبُدُوَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ

اور تیسری چار رکعت میں سورۃ اخلاص تین تین بار پڑھے اور سلام کے بعد ستر مرتبہ الم نشرح پڑھے۔ پھر سینے پر ہاتھ رکھ کر حاجت اللہ سے طلب کرے۔ بہت جلد حاجت پوری ہو۔ اگر حاجت طلب نہ کرے تو بہشت میں ہزاروں نعمت ملے۔

## نماز لیلته الرغائب

ماہ رجب کی پہلی جمعرات اور جمعہ کے درمیان کی رات کو لیلتہ الرغائب کہتے ہیں۔ اس رات کو بعد نماز مغرب بارہ رکعت پڑھے۔ ہر رکعت میں انا انزلناہ تین بار اور اخلاص بارہ بار پڑھے بعد نماز اللھم صل علی محمد ن النبی الامی وعلی اله ستر بار پڑھے۔ پھر سجدہ میں جا کر ستر مرتبہ سبوح قدوس ربنا ورب الملئکه والروح پڑھے پھر سر اٹھائے اور رب اغفرو ارحم تجاوز عماتعلم فانك انت العلی العظیم پھر دوسرے سجدے میں جا کر دعائے مذکور ستر مرتبہ پڑھے اور سر اٹھا کر مندرجہ بالا درود ستر بار پڑھے اس کے بعد جو دعا کرے مقبول ہو گی۔ بلکہ عشاء تک دعا کا وقت ہوگا۔ اگر دعا زیادہ بھی ہوں تو بھی مقبول ہوں گی۔

## نماز شب استفتاح

یہ پندرھویں شب ماہ رجب کی ہوتی ہے۔ احادیث میں منقول ہے کہ اس شب کو بیس رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں سورۃ اخلاص ایک بار ہو تو بے انتہا ثواب پائے۔

## نماز یوم استفتاح

۱۳، ۱۴، ۱۵ رجب کو روزہ رکھے اور پندرھویں کو بعد زوال آفتاب غسل کرے اور آٹھ رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں سورۃ اخلاص تین تین بار ہو تو ثواب بہت ملے۔ گناہوں کی مغفرت ہو۔

# ترغیب

انسان نے اپنے ذہن کو استعمال کر کے آج جو ترقی کی ہے اور جو کام ہو رہے ہیں سب دماغ کے عجائبات ہیں۔ جسم انسانی کا سب سے برتر اور حکمران حصہ ذہن ہے اللہ تعالیٰ نے انسان کو جو کچھ عطا فرمایا ان سب میں انسانی ذہن ہی آدمی کو انسان اور انسان کو اشرف المخلوقات بناتا ہے۔ یوں تو نفسیات داں ذہن کی مکمل تشریح کرنے کی کوشش کرتے ہیں لیکن تا حال ان عجائبات پر تحقیق ہو رہی ہے۔ جو انسان کے لئے ہنوز پر اسرار ہیں۔ لیکن حقیقت میں دنیا میں رونما ہونے والے واقعات یا انسانی زندگی میں وقوع پزیر ہونے والے واقعات کا اگر گہری نظر سے جائزہ لیا جائے تو معلوم ہوگا کہ واقعات کا ایک سلسلہ ہے جو پیدائش سے موت تک پھیلا ہوا ہے اور انسان نہ سمجھتے ہوئے ان میں سے کئی باتوں کو ایب نارمل سمجھ لیتا ہے جب کہ عقل ہی شعور ہے اور شعور انسان کو انسانیت کی طرف ترقی دلاتا رہتا ہے۔ اس لئے کوئی کام بھی خلاف عقل نہیں ہوتا۔ بلکہ ہماری سمجھ سے بالاتر ہوتا ہے۔ بہت سے لوگ روزانہ مختلف کام سرانجام دیتے ہیں۔ لیکن ان میں سے کچھ عجیب و غریب واقعات بھی سرزد ہو جاتے ہیں۔ جو نادانستگی میں انسان کی حیرانگی کا سبب بن جاتے ہیں۔ مثال کے طور پر رات کو میں یہ ارادہ کر کے سو جاتا ہوں کہ صبح ۴ بجے ضرور جاگوں گا۔ اب یہ تو میری سوچ تھی۔ رات کو سو گیا۔ صبح جب آنکھ کھلی گھڑی دیکھی تو ٹھیک چار بجے تھے۔ یہ واقعہ اور اس سے ملتے جلتے ہزار واقع روز لوگوں کو اٹھتے بیٹھے پیش آتے ہیں۔ لیکن کوئی بھی ان کی توضیح پیش نہیں کر سکتا۔ اگر انسان اپنے آپ کو روزانہ رات کو صحت مند اور مثبت سی حیثیت دیتا رہے گا تو کوئی وجہ نہیں کہ ترغیب کی اثرات رونما نہ ہوں ہاں شرط ذہن کی آمادگی کی ہے۔ آپ روزانہ دیکھتے ہیں کہ کسی دوست نے کسی کپڑے یا دوسری چیز کی تعریف کر دی۔ اب اگر یہ ترغیب ایک دو بار اور دہرائی گئی تو یقیناً آپ کا دل بھی اس چیز کو حاصل کرنے کے لئے بے چین ہو جائے گا۔ یہی ترغیب کا جادو ہے ہم ترغیب کے ذریعے بہت سی بیماریوں کا بذات خود علاج کر سکتے ہیں۔ مثلاً بے خوابی، سگریٹ نوشی، کسی پریشانی، یا سر درد اور دوسری ہزار ہا باتوں کو مسلسل ترغیب و تلقین کے ذریعے ختم کیا جا سکتا ہے۔ مسمریزم، ہپناٹزم جو سائنس کی اور ذہن کی حیرت انگیز دریافت ہے اور جسے یورپ والے اب میڈیکل میں بطور سائنس استعمال کر کے بے شمار فوائد حاصل کرتے ہیں اور ہمارے ہاں بھی اس کے کافی ماہرین ہیں جو مختلف امراض کا علاج ہپناٹزم میں بھی ہے۔ سب کام ترغیب اور مسلسل ترغیب سے لیا جاتا ہے اور امراض کا علاج بھی ترغیب و تلقین سے کامیابی سے کیا جاتا ہے۔ بیمار شخص کی مزاج پرسی کے دوران ہر فرد اسے تسلی و تشفی اور جلد صحت یاب ہونے کو کہتا رہتا ہے اور یہی ترغیب مریض کے شعور سے لاشعور میں پیوست ہو کر جسم میں بیماری کے خلاف جدوجہد کو تیز کر دیتی ہے۔ آپ کسی کو متواتر ترغیب دیجئے اور کہتے رہیے کہ یار تم تو کافی کمزور ہو چکے ہو۔ رنگ زرد ہو چکا ہے آپ یقین کیجئے کہ وہ شخص ذہنی طور پر اپنے آپ کو کافی کمزور محسوس کرے گا۔ اسی لئے ایک عقلمند انسان کسی بھی حالت میں دوسرے کو منفی ترغیب نہیں دے گا اور ایک اچھا ڈاکٹر کبھی مریض کو غلط مشورہ نہ دے گا کیونکہ بغیر ترغیب کے بیمار کا صحت مند ہونا مشکل ہوتا ہے۔ بہت سے لوگ ہر وقت اپنے مقدر کو کوستے ہیں جو کہ سراسر غلط بات اور گناہ ہے۔ اگر اپنے آپ کو منفی ترغیبات دیتے رہیں گے تو یاد رکھئے کہ آپ کے ذہن پر ان کا تباہ کن اثر ہوگا اور آئندہ بھی ذہنی طور پہ ناکارہ بنا دے گا۔ اسی لئے بچوں کو ہمیشہ صحت مند اور مثبت باتوں کی طرف کرنا چاہئے کیونکہ کچا ذہن ایک دم سے ہر بات کو قبول کرتا ہے۔ آپ جائزہ لیجئے ہر کامیاب انسان ہمیشہ مثبت سوچ اور مثبت ترغیب کے ذریعہ اپنی بات دہراتا ہے اور دوسروں کو صاف اور مثبت مشورہ دیتا ہے۔

## نماز شب معراج

یہ رات ستائیسویں ہوتی ہے۔ اس شب کو بارہ رکعت نماز پڑھے اور بعد نماز سو سو بار کلمہ تمجید، درود اور استغفار پڑھے۔ پھر سجدے میں جا کر جو دعا کرے، قبول ہوگی اور اس کی صبح کو روزہ رکھے جس کی بڑی فضیلت آئی ہے۔

اگر اس رات چھ رکعت پڑھے۔ ہر رکعت میں سورہ اخلاص سات سات بار ہو تو اللہ تعالیٰ حاجت بر لائے اور ثواب تمیں حج کا دے۔

